عصر حاضر کے تقاضے کے پیش نظر ڈاکٹر علامہ غلام زرقانی صاحب نے بڑی عرق ریزی کے ساتھ "لسان الفردوس" کو مرتب کیا ہے۔ عربی زبان کے موضوع پر یہ کتاب جامع اور مختصر ہے۔ مؤلف نے ہر سبق میں اختصار، سہولت، سادگی اور شگفتہ اسلوب کو ملحوظ رکھا ہے۔ مثالوں اور مشقوں میں روزمرہ کے عالم عرب میں بولے جانے والے جملے اور الفاظ بھی شامل ہیں۔ تمام اسباق اور مشقوں میں یکسانیت ہے، کوئی سبق؛ نہ زیادہ طویل ہے اور نہ ہی زیادہ مختصر ہے۔ ساتھ ہی مؤلف نے موقع محل کے اعتبار سے قرآن کریم کی آیتوں اور حدیث پاک کے جملوں کو بھی اسباق اور مشقوں میں نہایت ہی حسن وخوبی کے ساتھ شامل کیا ہے۔

اس کتاب میں پچاس اسباق ہیں، جو نحو میر، میزان، منشعب، کافیہ اور پنج گنج جیسی روایتی انداز سے ہٹ کر ترتیب دی گئی ہیں، نیز ٹیکنیکل اور فنی عبارتوں کی پہیلیوں سے بھی بچنے کی کامیاب کوشش کی گئی ہے۔ کتاب کی مشقوں میں غلط جملوں کی تصحیح، خالی جگہوں کی تکمیل، نیز اردو سے عربی اور عربی سے اردو میں ترجمہ بھی شامل ہے۔ ان تمام سہولتوں سے مؤلف کا مقصد یہ ہے کہ طلبہ وطالبات کو بنیادی قواعد کی معرفت حاصل ہو جائے اور آسانی کے ساتھ نحوی اور صرفی اصول کو ذہن نشیں کرا دیا جائے۔

میرے خیال میں اس کتاب کو اسلامی مدارس، عربی دانشگاہوں اور عصری اسکولوں میں شامل نصاب کرنا چاہیے۔ یہ کتاب اردو داں طبقہ میں سے عربی سیکھنے کا شوق رکھنے والے ہر عمر کے شائقین کے لئے نہایت ہی عمدہ اور مفید ہے۔

ماہر لغات عصریہ ڈاکٹر محمد جلال رضا ازہری
پی۔ ایچ۔ ڈی قاہرہ یونیورسٹی




Contact No:
(92) 333 3585426